طرح تمهاري روشني آدميوں کے سامهنے چمکے تاکه وے تمهارے نيک کاموں
کو ديکهيں اور تمهارے باپ کي جو آسمان پر هي ستايش کريں ۞
(۱۷) يه خيال مت کرو که ميں توريت يا نبيوں کي کتاب منسوخ
کرنے کو آيا ميں منسوخ کرنے کو نهيں بلکه پوري کرنے کو آيا هوں
(۱۸) کيونکه ميں تم سے سچ کهتا هوں که جب تک آسمان اور
زمين ٹل نه جائيں ايک نقطه يا ايک شوشه توريت کا هرگز نه مٹيگا
جب تک سب کچه پورا نه هو (۱۹) پس جو کوئي ان حکموں
ميں سے سب سے چهوٹے کو ٹال دے اور ويسهي آدميوں کو سکهاوے
آسمان کي بادشاهت ميں سب سے چهوٹا کهلاويگا پر جو که عمل
کرے اور سکهاوے وهي آسمان کي بادشاهت ميں بڑا کهلاويگا
(۲۰) کيونکه ميں تمهيں کهتا هوں که اگر تمهاري راستبازي فقيهوں اور
فريسيوں کي سے زياده نه هو تم آسمان کي بادشاهت ميں کسي طرح
داخل نه هوگے ۞ (۲۱) تم سن چکے هو که اگلوں سے کها گيا تو خون
مت کر اور جو کوئي خون کرے عدالت ميں سزا کے لائق هوگا
(۲۲) پر ميں تمهيں کهتا هوں که جو کوئي اپنے بهائي پر بے سبب
غصه هو عدالت ميں سزا کے قابل هوگا اور جو کوئي اپنے بهائي کو
راقا کهے صدر مجلس ميں سزا کے لائق هوگا مگر جو اس کو احمق
کهے جهنم کي آگ کا سزاوار هوگا (۲۳) پس اگر تو قربانگاه ميں
اپني نذر لے جاوے اور وهاں تجهے ياد آوے که تيرا بهائي تجه سے
کچه مخالفت رکهتا هے (۲۴) تو وهاں اپني نذر قربانگاه کے سامهنے
چهوڑکے چلا جا پهلے اپنے بهائي سے ميل کر تب آکے اپني نذر گذران
(۲۵) جب تک تو اپنے مدعي کے ساته راه ميں هے جلد اس سے
مل جا نه هو که مدعي تجهے قاضي کے حوالے کرے اور قاضي تجهے پياده
کے سپرد کرے اور تو قيد ميں پڑے (۲۶) ميں تجه سے سچ کهتا هوں که
جب تک کوڑي کوڑي ادا نه کرے تو وهاں سے کسي طرح نه چهوٹيگا ۞
(۲۷) تم سن چکے هو که اگلوں سے کها گيا تو زنا نه کر (۲۸) پر ميں
تمهيں کهتا هوں که جو کوئي شهوت سے کسي عورت پر نگاه کرے وه اپنے
دل ميں اس کے ساته زنا کر چکا (۲۹) سو اگر تيري دهني آنکه تيرے

# متي كي انجيل

## ١ باب

يسوع مسيح ابن داؤد ابن ابرهام كا نسب‌نامه* (٢) ابرهام
اِضحاق پيدا هوا اور اِضحاق سے يعقوب پيدا هوا اور يعقوب سے يهود
اور اُس كے بهائي پيدا هوئے (٣) اور يهوداه سے پهارس اور زارح تمر
پيٹ سے پيدا هوئے اور پهارس سے حصروم پيدا هوا اور حصروم
آرام پيدا هوا (٤) اور آرام سے عميناداب پيدا هوا اور عميناداب
نحسون پيدا هوا اور نحسون سے سلمون پيدا هوا (٥) اور سلمون
بوعز راحب كے پيٹ سے پيدا هوا اور بوعز سے عوبيد روت كے پيٹ
سے پيدا هوا اور عوبيد سے يسّي پيدا هوا (٦) اور يسّي سے داؤد بادشا
پيدا هوا* اور داؤد بادشاه سے سليمان اُس سے جو اورياه كي جورو تهـ
پيدا هوا (٧) اور سليمان سے رحبعام پيدا هوا اور رحبعام سے ابيـ
پيدا هوا اور ابياه سے اسا پيدا هوا (٨) اور اسا سے يهوسفط پيدا هـ
اور يهوسفط سے يورام پيدا هوا اور يورام سے عُزياه پيدا هوا (٩) اور عُز
سے يوتام پيدا هوا اور يوتام سے آخز پيدا هوا اور آخز سے حزقياه پيـ
هوا (١٠) اور حزقياه سے منسي پيدا هوا اور منسي سے امون پيـ
هوا اور امون سے يوسياه پيدا هوا (١١) يوسياه سے ... آ...
كے بهائي جس وقت بابل كو اُٹهـ ... پيدا ... ر باب...
كو اُٹهـ جانے كے بعد يكونياه ... ل ...
زروبابل پيدا هوا ... د ...
اِلياقيم پيدا ... ازور ...
صدوق پيدا ... رد پيـ...

ب عهد جديد

# خداوند يسوع مسيح
# كي انجيل

---

اِسكا ترجمه نارتهه اِنڈيا بيبل سوسيٹي كے ليئے يوناني زبان سے
اُردو زبان ميں كيا گيا اور شهر مرزاپور كے يتيموں كے
مطبع ميں پانچوں بار پادري هيولت صاحب
كے اِهتمام سے طبع هوا

سنه ١٨٧٥ عيسوي

